ہے۔ آوازہ لحن کے جوڑ توڑ اور مخارج کی مناسبات اور "عود" کے اقسام معلوم کرو۔ اور دوسرے آلات موسیقی سے بھی کچھ واقفیت ہو جانی چاہئے۔ سب سے بہتر "ارغن" ہے جس میں طبائع اربعہ کے لحاظ سے "اسی" تار ہوتے ہیں"۔

"دیکھو! جب تم اس تہذیب و حکمت کے زیور سے آراستہ ہو جاؤ اور تم کو اس کی ہدایت و رشد حاصل ہو جائے تو تم علم و ادب کے آسمان پر خورشید جہانتاب و مہر عالمتاب ہو کر چمکو گے پھر تم اس "اللہ" کا شکریہ ادا کرو جو تمام و کل کا مدبر، ازلی، قدیم، حق و انصاف کا قائم کرنے والا ہے جو اس وصیت و نصیحت کے خلاف کرے تو متعلین کے ذمہ دار نگران پر اس کی تادیب واجب ہے کیونکہ ہر خطا کے لئے سزا ضرور ہے۔ خواہ فوری ہو یا بتاخیر۔ لیکن فوری سزا اختیار کرنا مناسب ہے۔ تاکہ لوگوں میں خلل و فساد کا سبب اور مجادلہ و مقاتلہ کا باعث نہ ہو جائے۔ ایسے شخص کو نکال دینا چاہیئے اور متعلین کی جماعت میں نہ شامل ہونے دیا جائے۔ بلکہ اس کو آرام و چین کی زندگی بھی نہ بسر کرنے دی جائے"۔

"نوجوانوں کے نظام و تدبیر کے ذمے دار نگراں پر واجب ہے کہ وہ صاف شفاف آئینہ کے مانند ہو، کیونکہ وہ افسری و سرداری کا ذمہ دار ہے جو اس وصیت پر عمل کرنے سے کوتاہی کرے اس کو تعلیم طلبہ و تادیب متعلین سے معزول و برطرف ہو جانا چاہیئے"۔

---




سانپ کے منہ میں مینڈک نہ اُگلا جائے نہ نگلا جائے۔



اسپین کے ساتھ مدعیانِ ہمدردی کی دستگیری

## ورسائی کے معاہدے پر ایک اور ضرب

ورسائی کے معاہدہ میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ جرمنی دریا بین الاقوامی اختیار میں رہیں گے لیکن ہٹلر نے نومبر ۱۹۳۶ء میں اپنے ملک کے سب دریاؤں پر کامل قبضہ کا اعلان کر دیا۔



# دنیا کی بڑی طاقتوں کا جنگی ساز و سامان

## بحری قوت - ایک جہاز برابر ہے ایک لاکھ ٹن کے

برطانیہ ٹن ۱۱۶۱۰۰۰

امریکہ " ۱۰۷۳۰۰۰

جاپان " ۸۵۰۰

فرانس " ۵۰۲۰۰۰

اٹلی " ۴۱۶۵۰۰

روس " ۲۰۰۰۰۰

جرمنی " ۱۸۰۰۰۰

## ہوائی طاقت - ایک جہاز برابر ہے ۵۰۰ جہازوں کے

روس ۴۰۰۰

برطانیہ ۳۵۰۰

فرانس ۳۱۰۰

جرمنی ۳۰۰۰

اٹلی ۳۰۰۰

امریکہ ۱۵۰۰

جاپان ۱۰۰۰

## بری طاقت

ایک آدمی برابر ہے ایک لاکھ فوج کے

جرمنی سپاہی ۱۳۰۰۰۰۰

روس " ۱۳۰۰۰۰۰

اٹلی " ۷۵۰۰۰۰

فرانس " ۶۶۵۰۰۰

برطانیہ " ۵۴۰۰۰۰

جاپان " ۴۰۰۰۰۰

امریکہ " ۱۴۰۰۰۰

# کلامِ آزاد

جناب حکیم الطاف احمد صاحب آزاد انصاری اردو کے نہایت خوش فکر شعرا میں سے ہیں، غزل گوئی میں آپکا پایہ بہت بلند ہے اور اردو کے چوٹی کے غزل گو شعرا میں آپ کا شمار ہوتا ہے۔ آپ کے کلام کی خصوصیت انتہائی سلاست و روانی کے ساتھ باریک سے باریک فلسفیانہ اور عارفانہ مسائل کا بیان کرنا ہے۔ مگر اس کے باوجود آپ کی غزل، غزل کے حدود سے متجاوز ہو کر وعظ و خطبہ کی صورت نہیں اختیار کرتی اسکی رنگینی اور دلکشی برابر قائم رہتی ہے۔ ذیل میں ہم موصوف کی زیرِ طبع دیوان سے چند غزلیں منتخب کر کے پیش کرتے ہیں۔ اس انتخاب کا باقی حصہ اگلی اشاعت میں شائع کیا جائے گا۔

حالِ دلِ فگار سنایا نہ جائے گا
زخمِ دروں سینہ دکھایا نہ جائے گا

ظاہر کا ربط و ضبط بڑھانے سے فائدہ
دل ایسی چیز ہے کہ گنوایا نہ جائے گا

اِک مُدعائے واجب الاظہار دل میں ہے
لیکن زبان تک کبھی لایا نہ جائے گا

یارانِ غمگسار کی غمخواریاں فضول
الفت وہ درد ہے کہ بٹایا نہ جائے گا

اب تیری عادتوں کا بدلنا محال ہے
جو ہم نے کھو دیا ہے وہ پایا نہ جائے گا

تیرے ستم جو آج نہ بھولے تو کل سہی
لیکن ترا خیال بھلایا نہ جائے گا

انجامِ کار کا بھی تجھے کچھ خیال ہے
کیا جو ستائیگا وہ ستایا نہ جائے گا

غیروں کے واسطے ہی مسیحائے وقت ہو
ہم کو تو خاک میں بھی ملایا نہ جائے گا

آزاد مفت جان کھپانے سے فائدہ
قسمت کی خوبیوں سے بر آیا نہ جائے گا

---

کبھی مہرباں ہو کے دل شاد فرما
کبھی قدرِ خدماتِ آزاد فرما

اگر ہو سکے بھول کر یاد فرما
اگر شاد فرما سکے شاد فرما

کبھی اپنی موجودہ غفلت سے باز آ
کبھی الفتِ مامضیٰ یاد فرما

یہ خاموشی حیرت افزا کہاں تک
کچھ احباب کے حق میں ارشاد فرما

اسیرانِ الفت بہ تنگ آچکے ہیں — جو خوفِ خدا ہے تو آزاد فرما
کچھ احساس تکلیف شوقِ نہاں کر — کچھ اظہارِ دردِ خداداد فرما
جو بر لا سکے حاجتِ شوق برلا — جو فرما سکے فکرِ امداد فرما
ترے لطف بے انتہا ہیں تو ہونگے — کبھی کوئی تشریح اعدا فرما
جہاں تک ہو پامال جور و جفا کر — جہاں تک ہو تکمیلِ بیداد فرما
کہاں تک جنونِ تغافل کہاں تک — کچھ اصلاح طبعِ خداداد فرما
کبھی شرطِ منصف مزاجی بجا لا — کبھی حق رسیہائے آزاد فرما

---

شکر ہے کہ دل دے کر یارِ دلربا پایا — یعنی جس قدر کھویا اس سے کچھ سوا پایا
خنجرِ فنا کھا کر ثمرۂ بقا پایا — زیست کی بنا ڈھا کر زیست کا مزا پایا
جس نے ہر دو عالم کو چشمِ غور سے دیکھا — اس نے ہر دو عالم سے تم کو ماورے پایا
ہم نے بے نشاں ہو کر آپ کا نشاں ڈھونڈا — ہم نے آپ کو کھو کر آپ کا پتا پایا
شاد رہ کے بھی شاکر رنج سہہ کے بھی شاکر — بندۂ محبت کو بندۂ رضا پایا
ہم کو بتکدے میں بھی شانِ حق نظر آئی — ہم نے بتکدے کو بھی خانۂ خدا پایا
صرف اک غمِ الفت وجہ صد خوشی دیکھا — ورنہ ہر تعلق کو رنج و غم فزا پایا
ہاں متاعِ راحت بھی قیمتی سہی لیکن — جنسِ دردِ الفت کو جنسِ بے بہا پایا
اے ندیم دور اندیش ابنِ عشقِ جاناں ہیں — یہ نہ پوچھ کیا کھویا اس کو دیکھ کیا پایا
اسمیں شک نہیں آزاد شوخ بھی ہے منہ پھٹ بھی — کچھ سہی مگر اس کو آدمی کھرا پایا

---

سرسبز پھر بہار سے سارا چمن ہوا — معمورِ جلوۂ گل و سرو و سمن ہوا
پھر حکمِ مے کشی مسرت کا عام ہے — پھر اذنِ چارۂ غم و رنج و محن ہوا

پھر شیخ دل سے پیرِ مغاں کا مرید ہے — پھر زاہدوں کا نشۂ تقویٰ ہرن ہوا
پھر محو سادہ زاہدِ شب زندہ دار ہے — پھر رہن بادہ خرقۂ زہدِ کہن ہوا
پھر جام لے کے ساقیِ رنگیں ادا ہوا — پھر گرمِ نغمہ مطربِ گل پیرہن ہوا
پھر صحنِ گلستاں میں بساطِ طرب بچھی — پھر شغلِ مے کشی لبِ نہرِ چمن ہوا
پھر جلسۂ طرب میں غزل خوانیاں چھڑیں — پھر انعقادِ محفلِ شعر و سخن ہوا
پھر چار سمت سرو قدوں کے ہجوم ہیں — پھر اجتماعِ لالہ رخانِ زمن ہوا
پھر ہم زبان ہر صنمِ گل بدن بنا — پھر مہربان ہر بُتِ غنچہ دہن ہوا
پھر اخترِ مقدرِ عالم چمک اُٹھا — پھر آفتابِ لطفِ خدا ضو فگن ہوا

پھر اب کے سال چار طرف اتنے خم لنڈھے
آزادِ فاقہ مست بھی پی کر مگن ہوا

---

حقِ الفت ادا کریں گے آپ؟ — آپ پاسِ وفا کریں گے آپ؟
ہم فریبِ نگاہ کیوں کھاتے — کیا خبر تھی دغا کریں گے آپ
کون واقف کسی کا دل لے کر — کیا بنائیں گے کیا کریں گے آپ
آپ کیوں درپئے دل و جاں ہیں — ہم نثار ادا کریں گے آپ
آپ پُرسانِ حالِ غم ہوں گے؟ — آپ خوفِ خدا کریں گے آپ؟
کب تک آزاد جبر کے ہوتے — صبر پر اکتفا کریں گے آپ

---

اس کو قیدِ مکاں سے کیا نسبت — بے نشاں ہے نشاں سے کیا نسبت
عرش و کرسی کی رفعتیں برحق، — مگر اس آستاں سے کیا نسبت
مہر بھی ضو فشاں سہی لیکن — اس رُخِ ضو فشاں سے کیا نسبت

شیخ کعبہ خدا کا گھر ہی سہی　　پھر و پیر مغاں سے کیا نسبت
برق مضطر سہی مگر آزادؔ
میرے قلب تپاں سے کیا نسبت

---

میں وہ بیکس کہ واجب الامداد　　تو وہ کافر کہ خوگر بیداد
دل بھی ناشاد جان بھی ناشاد　　ہر طرح جی پہ آ بنی فریاد
ایک دل اور سینکڑوں دلبر　　ایک صید اور لاتعد صیاد
ہائے وہ لطف الفت باہم　　یاد ہے آج تک وہ عالم یاد
منزل عشق پر خطر ہے تو ہو　　شوق کہتا ہے ہر چہ بادا باد
او ستم دوست! منصفی فرما　　داد خواہوں پر اور یہ بیداد
کون تاب مقاومت لاتا　　ہم تھے اور تیرے عشق کی افتاد
اب وہ ظالم ہے اور فکر جفا　　لے امید وفا مبارک باد
نہ وہ صبر و سکون دل باقی　　نہ وہ صبر و سکوں کی استعداد
میرے غم سے نمود شادی غم　　میرے دم سے وجود کون و فساد
کہیں آباد ہی نہ ہونے دیا　　بارک اللہ! قسمت برباد
حال آزادؔ کیا گذارش ہو
کہ وہ آزادیاں نہ وہ آزاد

---

اک مرا دل کہ مصائب کا شکار　　اک مری جان کہ صرف افکار
تو اور اک چشم عنایت سے دریغ　　میں اور امید وفا کا آزار
نا مرادانہ بسر ہوتی ہے　　نہ وہ دنیا ہے نہ وہ لیل و نہار

نہ وہ تسکین کے پہلو باقی
نہ وہ امید نہ وہ صبر و قرار

نہ کوئی درد و مصیبت کا شریک
نہ کوئی یار نہ کوئی غم خوار

نہ وہ خوش وقتی بزم عشرت
نہ وہ دل چسپیٔ سیر گلزار

نہ وہ محفل نہ وہ غوغائے نشاط
نہ وہ گلشن نہ وہ دنیائے بہار

نہ وہ آنکھیں نہ وہ رنگیں جلوے
نہ وہ نظریں نہ وہ لطف دیدار

جس جگہ جائیے دل کو وحشت
جس طرف دیکھئے کلفت دو چار

کامرانی کا زمانہ نہ رہا
کوئی حسرت ہو نکلنی دشوار

کیا پڑی ہے کہ کوئی رہبر ہو
میں ہوں اور منزل دشوار گذار

اے ترے لطف کی دنیا ہو کی
اس طرف بھی نگہ لطف شعار

کوئی انجام کا کھٹکا نہ رہا
اے زہے شغل ہجوم افکار

وضع آزاد نرالی دیکھی
ہاتھ میں سبحہ گلے میں زنار

---

تو کہ ہر وقت غرق جلوۂ ناز
میں کہ دن رات سجدہ ہائے نیاز

بارک اللہ دلربا انداز
آنکھ میں سحر بات میں اعجاز

میری امید یاس کی تمہید
میری تسکین درد کا پرداز

میرے حصے کا اضطراب ازل
میرے قصے کا درد سے آغاز

تیرے گھر کے طواف میرا حج
تیرے در کے سجود میری نماز

تیری منزل بلند تر منزل
میری پرواز پست تر پرواز

وہ کمال کرم وہ غایت قرب
وہ وصال بہم وہ راز و نیاز

طاقت ضبط راز۔ سلب نہ کر
جو مرا راز خود وہ تیرا راز

تم ہمارے ہو ہم تمہارے ہیں
دل کی آواز غیب کی آواز

شکرِ احسانِ دوست، دل بخشا — اور وہ دل کہ درد سے ممتاز
سرمدی زندگی عطا کردی — اے غمِ دوست تیری عمر دراز
بندہ پرور اب آپ کا آزادؔ
خود ہی بندہ ہے خود ہی بندہ نواز

---

وہ شیدائے اصنام ہے اور بس — یہ عہدِ در و بام ہے اور بس
کل آفاق اب تک بایں عقل و رائے — گرفتارِ اوہام ہے اور بس
وجودِ وفا کی تلاشیں عبث — فقط نام ہی نام ہے اور بس
نہ اذکارِ دنیا نہ افکارِ دیں — حدیثِ مے و جام ہے اور بس
وہی ہم ہیں اور شغلِ بیکارِ عشق — وہی فرصتِ نام ہے اور بس
زمانہ ہے اور کوششِ جد وجہد — مگر ہم ہیں آرام ہے اور بس
نہ آزادؔ مے کش نہ شاہد پرست
وہ کم بخت بدنام ہے اور بس

---

تو ہے اور فکرِ جفا ہے اور بس — میں ہوں اور شکرِ خدا ہے اور بس
بندہ پرور اس طرف بھی اِک نظر — اِک نظر کی التجا ہے اور بس
یا تو دل تھا اور لاکھوں مدعا — یا دلِ بے مدعا ہے اور بس
کوئی بارِ عشق اٹھا سکتا بھی ہو — ادّعا ہے ادّعا ہے اور بس
عادتِ چون و چرا کے دن گئے — اب سرِ صبر و رضا ہے اور بس
کل تک اصرارِ خطا تھا لیکن آج — میں ہوں اقبالِ خطا ہے اور بس
ہو چکے دنیا کے شکوے ہو چکے — اب فقط تجھ سے گلا ہے اور بس

ناخدا بھی ناخدائی کر چکے — اب خدا کا آسرا ہے اور بس
دوستو ناصح مرا دشمن نہیں — اک ذرا سر پھر گیا ہے اور بس

---

شکوۂ جور و جفا سے کیا غرض — کیا غرض اِک بیوفا سے کیا غرض
اب کوئی امید ہی دل میں نہیں — زحمتِ بیم و رجا سے کیا غرض
دل جہاں بہلے وہی گلزار ہے — باغ و گلشن کی فضا سے کیا غرض
مجھ کو اپنی زندگی دو بھر نہیں — التفات جاں فزا سے کیا غرض
آپ کے ارمان بھی تھوڑے نہیں — جستجوئے ماسوا سے کیا غرض
آپ کی حسرت بھی ناکافی نہیں — خواہش ہر دوسرا سے کیا غرض
اب سراپا مدعا ہوں اب مجھے — عرض حال مدعا سے کیا غرض
آپ تکمیلِ ستم فرمائیے — آپ کو خوف خدا سے کیا غرض
جن کو توفیق مے و معشوق ہے — ان کو ضبط اتقا سے کیا غرض

حضرت آزاد ہم اک رند ہیں
پارسایانہ ریا سے کیا غرض

---

# تنقید و تبصرہ

**پیلی پاس اور میلی ساند** | ڈراما مصنفہ مارس میٹرلنک، مترجمہ جناب تمنائی صاحب، مقدمہ از پروفیسر شرف عالم آرزو جلیلی صاحب، ناشر پنجاب بک ڈپو تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶، حجم ۱۶۸ صفحے۔ قیمت ۱۲ر

مارس میٹرلنک یورپ کے انوکھے ڈراما نویسوں، ادیبوں اور فلسفیوں میں مشہور ہے۔ انسان کی لاعلمی، بے بسی، موت کے بعد کی انجان دنیا کے خیالی نقشے، یہ اس کے پسندیدہ موضوع ہیں۔ زبان میں اسے خاص ملکہ ہے۔ بلکہ بیشتر فرانسیسی ادیبوں کی طرح اس کا اصل سرمایہ زبان ہی ہے۔ وہ حقیقت نگاری کیا دنیا اور زندگی اور انسانوں کی اس شکل کو جو ہم دیکھتے اور محسوس کرتے ہیں نظر انداز کر کے تمام تصورات اور جذبات کو تمثیل کے کڑھاؤ میں گھوٹتا ہے اور زبان کے قوام میں ڈال کر نئے نئے مزے کی مٹھائیاں تیار کرتا ہے جن میں سے سب کی آخر لیف یہ ہے کہ وہ معدے تک پہنچنے نہیں پاتیں۔ کبھی منہ ہی میں گھل کر ہوا بن جاتی ہیں۔ کبھی دماغ میں ہلکا سا سرور پیدا کر کے رہ جاتی ہیں۔

پروفیسر آرزو جلیلی صاحب نے مقدمے میں میٹرلنک کی سوانح حیات اور اس کی ادبی خصوصیات بیان کی ہیں اور خاصی وضاحت سے۔ ترجمہ بھی خاصا رواں ہے۔ لیکن ہم اصل سے مقابلہ نہیں کر سکے۔ اس لئے اسکی صحت کا کوئی اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ چھپائی اچھی نہیں ہے۔ اور نام صحیح پڑھنے میں دشواری ہوتی ہے۔ شروع میں منیجر صاحب پنجاب بک ڈپو نے فاضل مترجم، اور مقدمہ نویس کا شکریہ ادا کیا ہے۔ اور اشاعت کے آداب میں اس نئی رسم کا اضافہ کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔

م م

---

**نصاب شہریت** | مصنفہ پروفیسر عطاء اللہ، ایم اے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔ ناشر قومی کتب خانہ لاہور، تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶، حجم ۲۰۶ صفحے۔

یہ کتاب مڈل اسکولوں کے طلبار کے لئے تیار کی گئی ہو اور اس میں پنجاب کے حالات خاص طور پر مد نظر رکھے گئے ہیں۔ نظام حکومت کا کوئی بڑا شعبہ توجہ سے محروم نہیں رہا ہو اور آخر میں مجلس اقوام یا لیگ آف نیشنز کا بھی ذکر خیر ہے۔ اگر خیال نہیں رکھا گیا ہے تو طالب علم کی طبیعت اور دلچسپی کا، اور اس حقیقت کا کہ ضروری معلومات کے ساتھ طالب علم کے دل میں ایسے حوصلے پیدا ہونا چاہئیں جو اسے اچھا اور سچا شہری بنائیں۔ اس ایک کتاب کے مضامین کو چار کتابوں میں تقسیم کر کے انھیں اس طرح بیان کرنا چاہئے تھا کہ طالب علم کا شوق بڑھے اور علم سے اسے لگاؤ ہو جائے۔ لیکن دنیا کی مصلحتوں کو کوئی کیا کرے۔

مم

---

فن انشا پردازی | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے، پی ایچ ڈی، پروفیسر ادبیات اردو، جامعہ عثمانیہ، ناشر کا نام و پتہ درج نہیں۔ تقطیع ''۱ × ''۷، حجم ۵۱۱ صفحے مع اشاریہ

یہ اس قسم کی کتاب ہے جیسے کہ انگریزی میں کوئلر کاؤچ کی تصنیف لکھنے کا فن (THE ART OF WRITING QUILLER COUCH) اور اتنی ہی مفید اور دلچسپ بھی ہے۔ اس میں نومشق ادیبوں کو جو ہدایتیں دی گئی ہیں وہ بیشتر صحیح اور اچھی ہیں اور اس وقت جو بد مذاقی پیدا ہوگئی ہے اس میں اعتراض کرنے میں کوئی تکلف نہیں کیا گیا ہے۔ لیکن ایک بڑی کسر یہ رہ گئی ہے کہ مختلف اچھے اور برے طرز کی عبارتوں، موزوں اور ناموزوں تشبیہوں اور استعاروں کے نمونے نہیں دئے گئے ہیں۔ انشار پرداز کو اپنی زبان سے محبت ہونا ضروری ہے اور یہ محبت زبان کے اچھے نمونے ہی پیدا کر سکتے ہیں۔ ہمارے خیال میں عنوانات کے مسئلے پر اس قدر تفصیل سے بحث کرنا جیسے کہ فاضل مصنف نے کیا ہے۔ چنداں کار آمد نہیں۔ مضمون سمجھ میں آجائے تو عنوان خود بخود قائم ہو جاتا ہے۔ اور مضمون سمجھ میں آنے کے لئے موضوعوں اور عنوانوں کی فہرست نہیں بلکہ مطالعہ اور مشاہدے کا شوق درکار ہے اسی طرح ہم سمجھتے ہیں کہ انشا پردازی کے علم کو افسانہ نویسی کے فن سے براہ راست کوئی مطلب نہیں۔ افسانہ نویس کی ہدایت نقادوں کا کام ہے معلوم نہیں فاضل مصنف نے شاعری کو بحث سے کیوں خارج کر دیا ہے۔ ہم کو تو صرف نثر

لکھنے والوں پر یہ جتانا ہے کہ انھیں الفاظ اور محاوروں اور زبان کی روانی پر اتنی ہی توجہ کرنا چاہئے جتنی کہ شاعر کرتے ہیں ۔ دوسری زبانوں میں بھی نظم کی ادبی خوبیاں نثر کے لئے نمونہ مانی جاتی ہیں لیکن فاضل مصنف کے مدنظر اصولی بحث نہیں معلوم ہوتی بلکہ اس وقت کی ضرورت، اور اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو یہ کتاب بہت مناسب ہے اور خاصی مکمل بھی ۔

م م

---

**ہندستانی لسانیات** | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ایم اے، پی ایچ، ڈی پروفیسر ادبیات اردو ۔ جامعہ عثمانیہ، حیدرآباد، تقطیع ۲۲×۱۸/۸ حجم ۱۹۰ صفحے مع اشاریہ ۔ ناشر کا نام درج نہیں ۔ ملنے کا پتہ مکتبہ ابراہیمیہ، حیدرآباد دکن، کتابستان، سٹی روڈ، الہ آباد، مکتبہ جامعہ نئی دلی ۔

اردو زبان کی تاریخ پر کام کیا جا چکا ہے ۔ لیکن یہ پہلی کتاب ہے جس میں اردو اور ہندستانی پر علم لسانیات کے اصولوں کے مطابق بحث کی گئی ہے ۔ فاضل مصنف نے ابتدا علم لسانیات سے کی ہے ۔ اور زبان کی ماہیت، آغاز اور تشکیل کے طریقے سمجھا کر اور دنیا کی زبانوں کی تقسیم پر ایک نظر ڈال کر ہندستان کی زبانوں کی تقسیم واضح کی ہے ۔ کتاب کے دوسرے حصے میں صرف ہندستان پر بحث کی گئی ہے اور اس بحث میں لسانیات، تاریخ، روشن خیالی اور وسعت نظر سب نے برابر کا حصہ لیا ہے ۔

یہ کتاب ضروری معلومات کا ایک خزانہ ہے اور وہ اردو بولنے والے بہت ہی غریب رہ جائیں گے جو اس سرمائے سے فائدہ نہ اٹھائیں ۔

م م

---

**بچہ کا دل اور دوسرے ڈرامے** | از سعدی مچھلی شہری، ناشر بچوں کا کتب خانہ، کلائیو روڈ، نئی دہلی ۔ حجم ۱۷۶ صفحے، تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶

یہ سات ڈراموں کا مجموعہ ہے، اور خواجہ حسن نظامی صاحب، شوکت تھانوی صاحب فرید جعفری صاحب نے اس کا مقدمہ، دیباچہ اور تعارف لکھا ہے، ڈرامے سب بالکل سہل ہیں ۔

نوجوان مصنف کو اگر واقعی ادبی ذوق ہے تو انھیں اچھے ڈراموں کا مطالعہ کرنا اور لکھنے کی مشق کرنا چاہیئے۔

---

**ضرب کلیم** بال جبریل کے بعد ڈاکٹر اقبال کے تازہ اردو کلام کا مجموعہ ضرب کلیم کے نام سے شائع ہوا ہے۔ یہ کس قدر دلکش اور روح پرور ہے صرف دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ ان اشعار کی تعریف کرنا یا دوسرے شعراء کے کلام کی طرح اُن کی داد دینا، یا اپنے خیال کے ساتھ ان کی مطابقت دکھانا، یا بے کیف توضیحات کر کے اُن کی لطافت کو کھونا نہ صرف کور ذوقی ہے بلکہ شریعت ادب میں گناہ کبیرہ ہے۔ کیونکہ یہ شاعری نہیں ہے بلکہ حیاتِ ملیہ اسلامیہ کے ان اہم مسائل کے متعلق جن میں مفکرین غلطاں و پیچاں ہیں۔ اور جو دفتر کے دفتر سیاہ کرنے سے بھی حل نہیں ہوتے دو دو اور چار چار شعروں میں جچی اور تلی رائیں، روشن تعلیمات، اور بے پردہ حقائق ہیں جو اہل بصیرت کی نگاہوں میں موتی کی طرح بڑی چمک رہی ہیں۔ ان کی کیفیت بقول مرزا بیدل یہ ہے ؎

نزاکتہاست در تصویر مینا خانۂ حیرت ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ مژہ برہم مزن تا نشکنی رنگ تماشا را

ان کو تو بس دیکھئے، پڑھئے، سوچئے اور نہاں خانۂ دل کے کسی گوشہ میں محفوظ رکھ لیجئے۔

لیکن چونکہ میرا طریقۂ فکر جداگانہ ہے۔ اس لئے ڈاکٹر صاحب کی بعض باتوں سے کلی طور پر میں متفق نہیں ہو سکا۔ انھیں کے متعلق کچھ کہنا چاہتا ہوں

سب سے پہلی بات یہ ہے کہ مہدی کے عنوان سے وہ فرماتے ہیں

مجذوب فرنگی نے باندازِ فرنگی ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ مہدی کے تخیل سے کیا زندہ وطن کو
اے وہ کہ تو مہدی کے تخیل سے ہے بیزار ‌ ‌ ‌ ‌ ‌ نومید نہ کر آہوئے مشکیں سے ختن کو

اس میں غالباً روئے سخن میری طرف ہے۔ کیونکہ مہدی کے عقیدے کے قرآنی ہونے سے سب سے پہلے میں نے علی الاعلان انکار کیا ہے، اس لئے گذارش کرتا ہوں کہ تخیل سے مراد اگر عقیدہ ہے تو ہمارے پاس اس کا ایک معیار ہے یعنی کلام اللہ۔ اس میں کہیں مہدی بھیجنے کا

وعدہ نہیں کیا گیا ہے لہذا اگر ہم یہ عقیدہ رکھا بھی کریں تو اللہ کے اوپر کیا ذمہ داری ہے کہ وہ مہدی کو بھیجے۔ اور اگر محض تخیل مقصود ہے تو مایوس قوموں کے تخیلات بھی اُن کے لئے عذاب ہی ہوا کرتے ہیں صدیوں پر صدیاں گذرتی جا رہی ہیں اور امت ہے کہ اس امید پر ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی ہے کہ

مردے از غیب بروں آید و کارے بکند

کبھی کبھی جب مایوسی کا غلبہ ہوتا ہے تو گھبرا کے کہنے لگتی ہے۔

یہ انتظارِ مہدی و عیسے بھی چھوڑ دے

پھر مجبور ہو کر اس ٹوٹی ہوئی امید کا سہارا لیتی ہے اور پکارتی ہے۔

اے سوار اشہبِ دوران بیا

غالباً اسی تخیل کا اثر ہے کہ ملت کے اُن سربرآوردہ افراد کو بھی جو اس وقت تعمیر قوت میں سرگرم ہیں ڈاکٹر صاحب اپنے بلند معیار کے مطابق نہیں پاتے اور کہتے ہیں

نہ مصطفےٰ نہ رضا شاہ میں نمود اس کی    کہ روحِ شرق بدن کی تلاش میں ہے ابھی

دوسری بات یہ ہے کہ انھوں نے کہا ہے۔

محکوم کے الہام سے اللہ بچائے    غارت گرِ اقوام ہے وہ صورتِ چنگیز

یہ خالص شاعرانہ استدلال ہے۔ غالب کی طرح جس نے کہا ہے۔

کیوں ردِ قدح کرے ہے زاہد    مے ہے یہ مگس کی قے نہیں ہے

جس طرح مگس کی قے کہدینے سے شہد کی لطافت اور شیرینی میں فرق نہیں آسکتا اسی طرح محکومیت کی نسبت سے الہام بھی اگر حق ہو۔ غارت گر اقوام نہیں ہو سکتا۔ خود حضرت عیسےٰ علیہ السلام رومی سلطنت کے محکوم تھے جن کی نسبت ڈاکٹر صاحب نے فرمایا ہے

فرنگیوں کو عطا خاکِ سوریا نے کیا

نبیِ عفت و غمخواری و کم آزاری

بلکہ اکثر انبیاء کرام علیہم السلام محکوم اقوام ہی میں مبعوث کئے گئے جس کے خاص اسباب وعلل تھے جن کے بیان کی یہاں گنجائش نہیں۔

دراصل نبوت کی صداقت کا معیار حاکمیت یا محکومیت پر نہیں ہے بلکہ خود الہام کی نوعیت پر ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے اسی مجموعے میں ایک دوسرے شعر میں اس کسوٹی پر بھی اس کو کسا ہے۔

وہ نبوت ہے مسلماں کے لئے برگ حشیش
جس نبوت میں نہیں قوت و شوکت کا پیام

نسخ جہاد اور کفر کی غلامی کا دوامی پٹہ کبھی سچی نبوت کی تعلیم نہیں ہو سکتی۔

پنجابی مسلمانوں کی مذہبی ذہنیت کے متعلق فرماتے ہیں۔

مذہب میں بہت تازہ پسند اس کی طبیعت
کرے کہیں منزل تو گذرتا ہے بہت جلد

تحقیق کی بازی ہو تو شرکت نہیں کرتا
ہو کھیل مریدی کا تو ہرتا ہے بہت جلد

تاویل کا پھندا کوئی صیاد لگا دے
یہ شاخ نشیمن سے اترتا ہے بہت جلد

یہ حقیقت اگرچہ قابل انکار ہے مگر اسی ذم سے پنجابی مسلمان کی مدح کا بھی ایک پہلو نکلتا ہے جو یقیناً ڈاکٹر صاحب کے پیش نظر بھی رہا ہوگا۔ مگر انھوں نے اس تنبیہہ کے موقع پر اس کا اظہار مناسب نہیں سمجھا۔ لیکن میں تو ظاہر کئے بغیر نہیں رہوں گا۔ یعنی

لیکن اُسے مل جائے جو اچھا کوئی رہبر
بگڑا ہوا مدت کا سنورتا ہے بہت جلد

نظریہ حیات کے متعلق تین اقوال لکھے ہیں۔

## سپنوزا

نظر حیات پہ رکھتا ہے مرد دانشمند
حیات کیا ہے حضور و سرور و نور وجود

## فلاطون

نگاہ موت پہ رکھتا ہے مرد دانشمند
حیات ہے شب تاریک میں شرر کی نمود

## اقبال

حیات و موت نہیں التفات کے لائق
فقط خودی ہے خودی کی نگاہ کا مقصود

فلسفۂ خودی پر پہنچ کر رک گئے۔ لیکن تصوف (کہ برائے شعر گفتن خوب است) ایک قدم اور آگے بڑھاتا ہے اور صوفی کی زبان سے کہتا ہے۔

حیات و موت و خودی جملہ ہیں عوارضِ نفس　　حقیقت ایک ہے جو خود ہے شاہد و مشہود

(اکبر)

---

بلاغ الحق | مصنفہ شمس العلما حافظ سید محب الحق صاحب۔ کتابت و طباعت و کاغذ عمدہ، تقطیع ۲۰×۲۶/۸ ضخامت ۲۰۰ صفحات۔ قیمت فی نسخہ ۱۲؎۔

مصنف سے پر "فضا" پٹنہ کے پتہ سے مل سکتی ہے۔

شمس العلما، حافظ محب الحق صاحب کا سلسلہ حقانیہ چار جلدوں میں ہے۔ اس کی پہلی تین جلدیں دعوۃ الحق، منہاج الحق، اور شرعۃ الحق مطبوع ہو کر شائع ہو چکیں اور عام طور پر اہل نظر نے اُن کو پسند کیا اور اچھی تصنیف قرار دیا۔ لیکن یہ چوتھا حصہ جو ان سب کا نچوڑ اور بیان کی خوبی اور دلائل کے متانت کے باعث نہایت پر مغز ہے اب تک نہیں چھپا تھا۔ یہ پہلی بار شہزادہ ناصر الدین محمد اسد الرحمٰن قدسی کے حکم سے عزیزی پریس آگرہ میں چھپ کر شائع ہوا ہے۔ اس میں عقائد اسلامی، عبادات معاملات، اور اخلاق وغیرہ کے متعلق قرآن کی تعلیمات پیش کی گئی ہیں۔ جو لوگ قرآن سے ذوق رکھتے ہیں ان کے لئے یہ کتاب نہ صرف مفید بلکہ شمع راہ ہے۔

---

جامع النحو | مولفہ حکیم محمد احمد صاحب۔ معلم مدرسۃ الاصلاح۔ سرائے میر اعظم گڈھ۔ لکھائی چھپائی اور کاغذ عمدہ ضخامت ۱۰۰ صفحے۔ تقطیع ۲۰×۲۶ قیمت فی نسخہ ۱۲؎

مصنف سے مل سکتی ہے۔

حکیم محمد احمد صاحب زمانے سے صرف و نحو کی تعلیم دیتے دیتے اس کے ماہر ہو گئے ہیں۔ انھوں نے اپنے تعلیمی تجربے کے بعد طلباء کی آسانی کے لئے یہ کتاب لکھی۔ میرا خیال ہے کہ جس سہولت کے ساتھ اس کتاب سے نحو عربی کے مسائل ذہن نشین ہو سکتے ہیں۔ اس آسانی

کے ساتھ کسی درسی کتاب سے نہیں ہو سکتے۔ اس میں طلبا کی ضروریات پیش نظر رکھی گئی ہیں اور خوش اسلوبی کے ساتھ مسائل ترتیب دئے گئے ہیں۔ جو لوگ عربی سیکھنا چاہتے ہیں۔ ان کو نحو کے لئے یہ کتاب ضرور منگانی چاہئے۔

---

# خانۂ کعبہ کے موجودہ محافظ کی سرگذشت

یعنی

# سوانح حیات سلطان ابنِ سعود

جس میں پہلی سعودی حکومت کے محیر العقول کارنامے عرب میں ترکی اور مصری حکومتوں کے الجھے ہوئے حالات خاندان ابنِ رشید کی المناک سرگذشت۔ تحریک وہابیت کی تبلیغ و اشاعت۔ وہابیوں کا جزر و مد۔ تحریک اخوان کی بنا، و تاسیس سلطان ابنِ سعود کے عہد بعہد کے حالات و کوائف اور درخشندہ فتوحات۔ فتح حجاز کے مفصل واقعات۔ دستور ملکی کا قیام و نفاذ۔ انتظاماتِ ملکی کی اصلاحات۔ علوم و فنون کی ترویج و تشویق۔ امنیت و مدنیت کے لئے گراں قدر مساعی۔ نجدی معیشت و معاشرت۔ مغربی حکومتوں سے تعلقات اور متعدد معاہدات وغیرہ وغیرہ پوری شرح بسط سے درج ہیں۔

کتاب مستند معلومات کا بے نظیر ذخیرہ ہے۔ طباعت دیدہ زیب۔ کاغذ نہایت اعلیٰ۔ ضخامت ۲۶×۲۰/۸ ۲۷۶ صفحے۔ قیمت صرف دو روپے

---

ملنے کا پتہ

مینیجر سلسلۂ "مشاہیر اسلام" نمبر ۱۵ جالندھر شہر (پنجاب)

# ثانوی تعلیم کی اصلاح و تنظیم

جیسا کہ تمام حضرات کو معلوم ہوگا۔ آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا اجلاس جوبلی اس سال علی گڑھ میں ایسٹر کی تعطیلات میں منعقد ہو رہا ہے۔ تعلیمی مباحث کی شمولت کے لئے اور تقسیم کار کے اصول پر اجلاس کو مختلف شعبوں میں تقسیم کر دیا گیا ہے۔ جن میں سے ہر ایک کے لئے ایک علیحدہ سکریٹری اور صدر کا انتخاب ہوا ہے۔ انھیں شعبوں میں ایک شعبہ ثانوی تعلیم کا ہے۔ جس کی صدارت ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب (پرنسپل جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی) فرمائیں گے۔

چونکہ ثانوی تعلیم کا مسئلہ ملک کی ذہنی اور علمی ترقی کے لئے خاص اہمیت رکھتا ہے اور اس کے بہت سے مسائل غور طلب ہیں۔ جن کا کوئی مناسب اور تشفی بخش حل اب تک پیش نہیں ہو سکا اس لئے میں ملک کے تمام ارباب فکر اور ماہرین تعلیم سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ اس شعبے کے اجلاس میں شامل ہو کر اس کے مباحث میں شریک ہوں اور جو حضرات ثانوی تعلیم کے کسی مسئلہ پر اپنا مقالہ پڑھنا چاہیں وہ مجھے اپنے اس ارادے سے مطلع فرمائیں اور مقالہ کا عنوان لکھ بھیجیں۔ فروری کے اخیر تک مقالہ کی ایک نقل میرے پاس آجانی چاہئے تاکہ اس کو پروگرام میں شامل کیا جائے۔ شعبہ کانفرنس کا عام عنوان "ثانوی تعلیم کی اصلاح اور تنظیم" ہوگا اور مقالہ نگار حضرات سے درخواست ہے کہ وہ مسئلے کے کسی خاص پہلو سے بحث کریں۔ مقالے مختصر ہونے چاہئیں اگر زیادہ طویل ہوں تو کانفرنس میں پڑھنے کے لئے ان کی ایک تلخیص تیار کر لینی چاہئے۔ شعبہ کا مفصل پروگرام بعد میں شائع کیا جائے گا۔

غلام السیدین

سکریٹری شعبہ تعلیم ثانوی

پرنسپل۔ ٹریننگ کالج۔ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

بسم اللہ

# جامعہ

زیرادارت: ڈاکٹر سید عابد حسین ایم، اے پی ایچ ڈی

جلد ۲۸ | اگست ۳۷ سنہ ع | نمبر ۲

## فہرست مضامین



---

قیمت سالانہ پانچ روپے (صہ) فی پرچہ آٹھ آنے (۸/)

(پرنٹر و پبلشر محمد مجیب بی اے (آکسن) محبوب المطابع برقی پریس۔ دہلی)

# شمالی ہند کے دیہاتی شعرا میں جدید انقلابی رجحانات

"میں نے یہ مضمون ۱۱، ۱۵ ر نومبر ۱۹۳۶ء کو ترقی پسند مصنفین کی انجمن کی ہندی اردو کانفرنس میں جو الہ آباد میں منعقد ہوئی تھی، پڑھا تھا۔ انجمن کے جنرل سکریٹری سید سجاد ظہیر صاحب نے مجھ سے اسی وقت لے لیا تھا۔ میرے پاس اس مضمون کی کوئی نقل تک نہ تھی جو میں کسی رسالے میں خود طبع کرا دیتا لیکن جب مدت تک ظہیر صاحب نے کہیں اُسے چھپنے کے لئے نہ بھیجا، تب میں نے دریافت کیا کہ آخر میرا مضمون کہاں ہے تو معلوم ہوا کہ ان سے اسی وقت ایڈیٹر صاحب رسالۂ تسنیم پٹنہ اپنے رسالے کے لئے لے گئے تھے، مگر اُن کا رسالہ بند ہو گیا۔ اور یہ مضمون اُن کے دفتر میں رکھا رہا۔ آخر بہت سعی و محنت کے بعد یہ واپس ملا ہے اور اس نوٹ کے اضافے کے ساتھ ہدیہ ناظرین کیا جاتا ہے۔" مُطّلبی

دیہاتی شعراء کا ذکر کرنے سے پہلے، یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ دیہات کی تمدنی اور اقتصادی حالت کے متعلق موٹی موٹی باتیں بتا دی جائیں۔

ہم دیہاتی آبادی کو حسب ذیل حصص میں منقسم کر سکتے ہیں:۔

زمیندار، کسان زمیندار، کسان، مزدور کسان، ساہوکار، زمیندار ساہوکار اور کمین

زمیندار وہ شخص یا اشخاص، جو مالکان اراضی ہیں اور کسانوں سے لگان وصول کرکے ایک حصہ اس کا حکومت کو بطور مال گذاری ادا کرتے ہیں، اور باقی اپنے صرف میں لاتے ہیں۔ کسانوں کے مقابلے میں اُن کی مالی حیثیت بہت اچھی ہوتی ہے۔ اپنے بیشتر کام وہ بیگار یا بہت سستی مزدوری پر لوگوں سے کراتے ہیں۔ مزدوری اکثر ششماہی غلہ کی صورت میں فصل کی پیداوار آنے کے بعد ادا کی جاتی ہے۔ لیکن مزدور چونکہ قلاش ہوتا ہے اس لئے اس کو وقتاً فوقتاً جو غلہ بطور پیشگی کھانے کے لئے

دیا جاتا ہے، اس پر سود لگایا جاتا ہے۔ اور ششماہی حساب ہو کر معلوم ہوتا ہے، کہ مزدور مقروض ہے
یہی حالت ایک قسم کی دائمی غلامی کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ کسان زمیندار، وہ چھوٹی چھوٹی زمینوں
کے مالک جو اپنے ہاتھ سے زمین کاشت کرتے ہیں ـــــ کسان یا کاشتکار، جو ایک مقررہ لگانِ
زمین، زمیندار کو ادا کرتا ہے۔ اور نقصاناتِ قحط سالی، ژالہ باری، کمی پیداوار، خود برداشت کرتا
ہے۔ اور زمین پر اپنی محنت اور قرض سے حاصل کردہ سرمایہ لگا کر فصل حاصل کرتا ہے۔ روپیہ، بیج
کپڑا وغیرہ تمام ضروریات مہاجن یا کسی دوسرے ساہوکار سے نہایت گراں سود پر قرض لیتا ہے
فصل کے ختم ہونے پر حساب ہوتا ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ سب پیداوار ساہوکار کے حوالے کر دی
جاتی ہے۔ اور قرضہ بدستور باقی رہتا ہے۔ اور پھر دوسرے سال اس قرضے میں مزید قرضے کا اضافہ
کرتے رہتے ہیں۔ خریدتے وقت بازار سے گراں نرخ پر اسے غلہ ملتا ہے۔ اور جب بیچتا ہے تو بازار
سے ارزاں نرخ پر پیداوار ساہوکار کو دیتا ہے ـــــ مزدور کسان، وہ مزدور جس کے پاس
نہ بیل ہوتے ہیں، اور نہ جس کی اس قدر مالی ساکھ ہوتی ہے کہ زمیندار اس کو براہِ راست زمین
کاشت کرنے کے لئے دے، اور ساہوکار، بیج وغیرہ ضروریات، اس لئے وہ کسی کسان یا زمیندار
کے ہاں محنت کا شریک ہو جاتا ہے۔ دو بیل اس کے سپرد کئے جاتے ہیں بیلوں کے لئے چارہ جنگل
سے لانا، اور کاٹ کر کھلانا، کھولنا، باندھنا۔ ہل جوتنا، بیج بونا۔ اور فصل اُٹھانا، یہ سب کام
اس کو سال بھر تک انجام دینے ہوتے ہیں۔ اور عام طور پر پیداوار کا چوتھا حصہ اور بعض جگہ
پانچواں اور چھٹا حصہ بعد منہائی اس حصے کی لگان کے اُسے دیا جاتا ہے۔ لیکن چونکہ وہ کسی زمیندار
کا شریک ہوتا ہے اس لئے اس کا وہی حشر ہوتا ہے جو کسان مزدوروں کا ہوتا ہے۔ جن کا ذکر
زمیندار کے ذکر میں کیا جا چکا ہے ـــــ ساہوکار، مہاجن یا ساہ۔ وہ سرمایہ دار
جو زمیندار کسانوں۔ اور کسانوں کو تمام اجناس وغیرہ قرض دیتا ہے۔ جس پر وہ شرح سود
عام طور چالیس روپیہ سینکڑہ تک لیتا ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ چند سال میں زمیندار کسان
اور کسان کی ہر چیز ساہوکار کی ہو جاتی ہے۔ اور وہ اُسے اپنا ان داتا سمجھنے لگتے ہیں۔

ساہوکار زمیندار — اگر زمیندار ناسمجھ اور فضول خرچ ہے تو بہت جلد زمینداری ساہوکار کے قبضے میں چلی جاتی ہے۔ اور جب ساہوکار اور زمیندار ایک ہو جاتے ہیں، تو بہت دردناک مصائب سے کسانوں کو آشنا ہونا پڑتا ہے جو سابقہ زمیندار کے ظلم و ستم کو بھلا دیتے ہیں۔ لیکن یہ حالت پنجاب میں دوسری شکل اختیار کرتی ہے۔ دیہات کے متمول ساہوکار کسانوں کا خون پی کر آہستہ آہستہ شہروں اور منڈیوں میں منتقل ہو جاتے ہیں۔ اور چھوٹے چھوٹے بااثر زراعت پیشہ اقوام کے زمینداروں اور کسانوں کو قرض روپیہ دیتے ہیں کہ وہ دیہات میں مزدوری مثلاً کاشتکاروں اور چھوٹے زمینداروں کو زیادہ شرح سود سے قرض دیں۔ اور اس طرح ایک نئی قسم کے زمیندار ساہوکار پیدا ہو جاتے ہیں......

کمین، حجام، بہشتی، کہار، کھاتی، لوہار، چمار اور بھنگی جو اپنے اپنے پیشے بہت حقیر معاوضوں پر انجام دیتے ہیں، اور گاؤں کی مشین کو چلاتے ہیں، اُن کی حالت اور کسانوں کی مالی حالت میں سوائے کمین اور شریف کے امتیاز کے کوئی فرق نہیں ہوتا۔

حکومت کے کارندوں کی ایک جماعت اور اُن کی ذریات بھی گاؤں کی زندگی کا ایک جزو ہے۔ جن میں پٹواری، نمبردار، چوکیدار، مکھیا شامل ہیں۔ اور پنجاب کے دیہات میں بجائے مکھیا کے سفید پوش اور ذیل دار۔ ان کے علاوہ بعض پیشہ ور قزاق جو وکیلوں، پولیس اور تحصیل کے عمال سے تعلق رکھتے ہیں اور خود ساختہ مقدم یا چودھری اور ڈھونڈا کہلاتے ہیں، اور اُن کا کام زیادہ تر رشوت کے سودے طے کرنا اور حصہ بٹانا ہوتا ہے۔

ہمارے دیہات کی زندگی سادگی، شرافت، غربت و فلاکت کا ایک مرقع ہے۔ جس کو ہر نیا آدمی ہزار پردے ڈالنے پر بھی چند دن میں سمجھ لیتا ہے اُن کے رسم و رواج آئین و ضوابط ایک ایسے مشترک کنبے کے منہدم آثار معلوم ہوتے ہیں جس کو گذشتہ زمانوں کے حالات نے آہستہ آہستہ منتشر کیا ہے اور یقیناً کبھی اس کے افراد ایک جان اور ہزاروں قالب بن کر رہتے ہوں گے۔

ان کے متعلق یہ کہنا کہ وہ فلاں مذہب کے پرستار ہیں۔ بہت دشوار ہے۔ کیونکہ

وہ توہم پرست ہیں۔ اکثر مذہبی عقیدوں کے متعلق وہ یہ اندیشہ رکھتے ہیں۔ کہ اگر وہ صحیح ہوئے تو نقصان نہ پہنچ جائے، اس لئے اِن کو مان لو۔ مبادا انکار کی صورت میں قحط پڑ جائے یا پیداوار نہ ہو یا مویشیوں اور آدمیوں میں بیماری پھیل جائے۔ ایشور یا خدا، مذہبی اوتار، پیر پیغمبر اور دیوتاؤں کو وہ محض مذکورہ وجہ کے سبب تسلیم کر لیتے ہیں۔ مگر جب بارش نہیں ہوتی یا کم ہوتی ہے تو وہ اپنی سیدھی سادھی زبان میں بہت سادگی سے ایشور کو فحش گالیاں دیتے نظر آتے ہیں یا خدا کے ظلم پر بہت ناراضگی کا اظہار کرتے ہیں۔ گو شروع شروع میں وہ اُسے رضامند رکھنے کے لئے گیہوں کے دلیے، چاول کی گنجیاں بھی اس کے نام پر دان پن اور خیرات کرنے کے لئے پکا کر خود کھاتے اور اوروں کو کھلاتے ہیں۔

تمام ہندو دیہات میں جہاں ایک مسلمان کا بھی گھر نہیں ہوتا، پیروں کے فرضی مزار ملتے ہیں۔ جن پر چڑھاوے چڑھائے جاتے اور منتیں مانی جاتی ہیں اور فرضی پیر صاحب کی کراماتیں بیان کی جاتی ہیں۔ مسلمان دیہات میں ماتاؤں کے مٹھ اور کھیڑا دیوٹ نظر آتے ہیں۔ عورتیں جن پر کھیل تباشے چڑھاتی ہیں، کہ کہیں بچوں کے سیتلا نہ نکل آئے یا کھیڑے کا دیوتا ناراض ہو کر کوئی اور مصیبت نازل نہ کر دے۔ غرض مذہبی اعتقادات محض اس شک و شبہ کی بنیاد تک ہیں کہ کہیں وہ صحیح نہ ہوں۔ پنڈت اور ملا کا گاؤں میں ضرور اقتدار ہوتا ہے۔ لیکن اس کا سبب مذہبی عقیدت نہیں ہے بلکہ شادی بیاہ، کریا کرم، تجہیز و تکفین کے مراسم کی ادائیگی ان کے ذریعے ہوتی ہے۔ نیز تعویذ، گنڈوں، ٹونے، ٹوٹکوں سے وہ گاؤں کے اندر اپنا اثر رکھتے ہیں۔ پنجاب کے بعض اضلاع میں پیروں کا بہت بڑا اثر ہے۔ لیکن اس میں بھی مذہبی عقیدت کے بجائے یہ حقیقت کارفرما ہے کہ وہ سب بہت بڑے زمیندار اور جاگیردار ہیں اور ان کے مظالم کی دھاک اور سخاوت کی جھوٹی شہرتیں ان کے اقتدار کا باعث ہیں نیز یہ شبہ بھی ؎

شاید کہ پلنگ خفتہ باشد

اُن کو پچھاڑ رہا ہے جو کسانوں کی مذہبی عقیدت کا اصل اصول ہے۔

مذہبی تہوار، تیرتھ جاترا اور عرسوں وغیرہ کی شرکت: بیشتر موسمی میلوں کی شرکت کے مرادف ہے۔ میلے دیہات کی جان ہیں۔ عورتوں کے گاتے ہوئے جھرمٹ کے جھرمٹ، اور الگوجے بجاتے ہوئے بانکے نوجوانوں کی ٹولیوں کے گشت اور پھر کسی جھرمٹ اور ٹولی کی مٹ بھیڑ یہ ایسی دلچسپیاں ہیں کہ جو ہر موسم کی تبدیلی اور بالخصوص بہار کی جان ہیں۔ اور وہ مصائب ہیں جن میں دیہات کی پرجا ہر وقت مبتلا رہتی ہے۔ میلے، ٹھیلوں، چوپئی کے مقابلوں، ہلیاریوں کی گتوں اور ہولی کے کھیلوں کے ذریعے ہی بھلائے جاتے ہیں۔

گنگا، جمنا، نربدا وغیرہ بڑے بڑے دریاؤں کا ماتا۔ مائی اور دیوی سمجھا جانا بھی اُسی نقصان کے خوف اور نفع کے توقع کے سبب ہے جس کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ کیونکہ دریا کھیتوں کو اپنی طغیانی سے زرخیز بھی کرتے ہیں اور بستیوں کو دریا برد بھی کر دیتے ہیں۔

دیہات میں بہن یا بیٹی کی طرف بدنگاہی سے دیکھنا قتل ہو جانے کے مترادف ہے۔ گاؤں کے چمار اور بھنگی کی بیٹی بھی ہر شخص کی بہن یا بیٹی سمجھی جاتی ہے۔ اور بہو سارے گاؤں کی بہو کہلاتی ہے اس کا بھگا دیا جانا یا کسی قسم کی بد اطواری کا اس سے یا اس کے متعلق کسی سے سرزد ہونا سارے گاؤں کی بدنامی اور رسوائی تصور کی جاتی ہے۔ گویا ہر فرد کے ناموس کی حفاظت سارے گاؤں کے ناموس کی حفاظت ہے۔

دیہات کی اقتصادی حالت ایک دردناک داستان غم ہے۔ دو فیصدی آدمی مشکل سے ایسے ملتے ہیں جو پیٹ بھر کر کھانا کھالیں اور گرمی اور جاڑوں میں کافی لباس پہنتے ہوں باقی آبادی اکثر فاقوں سے دوچار رہتی ہے۔ جاڑوں کی راتیں آگ جلا جلا کر گذاری جاتی ہیں۔ اور گرمیاں لو سیدہ کپڑوں سے ستر پوشی کر کے۔ وہ برسات میں ملیریا کا شکار ہوتے ہیں۔ ملیریا ختم نہیں ہوتے پاتا کہ سردی نمونیہ اپنے ساتھ لاتی ہے اور وہ موت کا پیغام ہوتا ہے۔ زراعت کے لئے مسلسل محنت اور مشقت، ان کا مشغلہ زندگی ہے۔ جس سے ہر سال قرضے کی رقم بھاری ہوتی چلی جاتی ہے۔ لیکن وہ سوائے اس کے کچھ اور اس وقت تک نہیں کر سکتے جب تک کہ گھر، در، مویشی زمین سب قرض کی

نذر نہ ہوجائیں ۔ اب وہ صنعتی مرکزوں، شہروں کا مزدوری کے لئے رُخ کرتے ہیں ۔ جہاں گو اسی قدر دردناک مصائب سے اُن کو واسطہ پڑتا ہے ۔ مگر وہ مجبور ہیں ۔ گاؤں میں ان کے لئے صرف ادائے قرض میں گرفتاریوں کے خطرے ہیں ۔ زندگی گذارنے کی کوئی صورت وہاں نظر نہیں آتی ، بہرنوع وہ عالی شان و دولت مند شہر کے گلی کوچوں یا خیراتی شفاخانوں میں ایک دن مردہ پائے جاتے ہیں ۔ بہت ہیں جنھیں جیل کی زندگی ہی میں اپنے گذارے کی صورت نظر آتی ہے بھوک سے تنگ ہوکر وہ حقیر چوریاں کرتے ہیں ۔ جو آمدنی اس سے ہوتی ہے ، وہ بچنے کے لئے رشوتوں اور مقدمات کی پیروی میں چلی جاتی ہے اور وہ خود جیل جاکر اطمینان کا سانس لیتے ہیں ۔

دیہات کے باشندے کہنا چاہیئے کہ ایک قلب مطمئن کے مالک ہیں ۔ بھوک کے مصائب کو مقدر کا قصور یا پچھلے جنم کی غلطیوں کی سزا سمجھ کر جو انھیں مذہبی ادارے صدیوں سے بتا رہے ہیں وہ خاموش ہوجاتے ہیں وہ ان کا کوئی چارہ نہ سوچنے کے عام طور پر عادی ہیں ۔ جب مذہبی ادارے ان کو محض تسلی دیتے ہیں کہ " اس جنم کے مصائب آیندہ جنم میں پھل دیں گے " یا اسلام میں صرف غریبوں کا حصہ ہے ۔ اور وہ جنت کے مالک ہوں گے تو یہ افیم ان کو بہت خوش ذائقہ معلوم ہوتی ہے ۔ غرض ایک شدید جمود طاری ہے ۔ اور سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے ختم ہونے میں کتنی مدت صرف ہوگی ۔ اعلیٰ تعلیم جو روشن خیالی پیدا کرسکتی ہے وہ میسر ہی نہیں ہے اور جن کو معمولی نوشت و خواندگی ہے وہ عموماً چھوٹے سرمایہ داروں کی اولادیں ہیں ۔ جو سرکاری ملازمتوں کے آرزومند ہیں ۔ گرداور پٹواری سے لے کر تحصیل کے چپراسی تک کی ملازمت اگر مل جائے تو گویا بہت بڑی کامیابی انھیں ہوگئی ۔ سیاسی خیالات کی اشاعت جو دیہاتی آبادی کو بیدار کرسکتی ہے قطعاً وہاں نہیں ہونے دی جاتی ۔ سرکار کو تو غرض ہی کیا کہ وہ سیاسیات سے ان کو باخبر کرتی جہاں سے وہ سستے سے سستا سر بیچنے والا سپاہی فوج اور پولیس کے لئے بھرتی کرتی ہے لیکن اکثر ہمارے ملک کی خیرخواہی کا دم بھرنے والے ان سیاسیین نے بھی دیہات میں آزادی وطن کے خیالات کو داخل ہونے سے روکا ۔ جو بیشتر سرمایہ دار تھے ۔ اور ہیں ۔ اور جنھیں یہ اندیشہ تھا کہ دیہات کی

آبادی سرکار کے خلاف کوئی کارروائی کرنے سے قبل اُن سود خوار اور اُن کا خون پینے والے ساہوکاروں اور زمینداروں کے خلاف عدم ادائیگی قرض و لگان نہ کر بیٹھے جو ان کو صدیوں سے کھا رہے ہیں لیکن باوجود اس عام کوشش کے کہ دیہات کو سیاسی تحریک سے اُدھر اور بے خبر رکھا جائے وہ بے خبر نہیں رہے ۔ بازار ، ہاٹ تحصیل ، تھانے ، اور ضلع کی کچہریوں میں وہ آتے جاتے ہیں جو سنتے ہیں وہ آکر گاؤں میں سنایا جاتا ہے۔ چوپال اور چوک کے الاؤ پر یہ خبریں نہایت حیرت اور تعجب سے کہی اور سنی جاتی ہیں۔ اکثر اس پر تنقیدیں کی جاتی ہیں ۔ مذاق اڑائے جاتے ہیں رنج کئے جاتے ہیں۔ بعض دفعہ گالیاں بھی دی جاتی ہیں۔ اور معاملہ ختم ہو جاتا ہے۔ باتیں گو اس طرح روز ہوتی اور ختم ہو جاتی ہیں۔ لیکن وہ گو بہت تھوڑے ہی سہی، مگر اپنے اثرات ضرور چھوڑ جاتی ہیں۔ جن سے ماحول آہستہ آہستہ متاثر ہوتا ہے۔ چنانچہ دیہاتی شاعری بھی گو سیاسی اور خصوصاً انقلابی خیالات سے بہت کم متاثر ہوئی ہے۔ مگر پھر بھی خواہ بہت خفیف ہی سہی مگر ضرور کچھ نہ کچھ اثر ڈھونڈے سے ملتا ہے۔

دیہاتی شاعری کو تین اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ ایک وہ قسم جس میں کبیر اور بھیک سے اخلاقی واعظین اور روحانیت کے پرستاروں کا تتبع کیا گیا ہے۔ دوسری قسم کی شاعری وہ ہے جس میں پرانے مذہبی قصوں، کہانیوں، اور جدید دیہاتی ہنگاموں کے سورماؤں کی بہادریوں کو بھجنوں، گیتوں چوپئیوں اور سانگوں کا لباس پہنایا گیا ہے۔ تیسری قسم عاشقانہ شاعری کی ہے۔ لیکن اپنی زندگی اور اس کی روزانہ کشمکش، مصائب و آلام کے متعلق چونکہ انھوں نے بہت کم غور کیا ہے، اس لئے اس کا پتہ نہیں یا بہت کم ہے۔ تاہم جدید انقلابی خیالات چونکہ محنت کش جماعتوں کی تباہی سے دنیا میں پیدا ہوئے ہیں۔ اس لئے ان میں کچھ نہ کچھ انقلابی رجحانات ضرور پائے جاتے ہیں۔ اور اگر ہم پوری طرح تجسس اور تحقیق کر سکیں تو ان رجحانات کا سراغ اس زمانے سے ملتا ہے، جبکہ جدید خیالات مغربی ممالک سے آکر ہندوستان کی شہری آبادی میں پھیلنے بھی نہ پائے تھے جیسا کہ آپ کو دلیپ کے کلام کے اقتباسات سے معلوم ہوگا جو آج سے ساٹھ برس قبل کا آدمی معلوم ہوتا ہے۔ جو میرے خیال میں دیہات کا پہلا انقلابی شاعر ہے اور وہ ضلع سہارنپور کا رہنے والا بیان کیا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ

اور بھی شعراء ہیں ۔ جن کے کلام میں کہیں کہیں پتے کی بات مل جاتی ہے ۔ دلگیر سے بھی قدیم شعراء میں سعداللہ اور کھتے میواتی شاعروں کا نام لیا جا سکتا ہے۔

زمانہ حال کے کلام میں بھی ان خیالات کا رنگ نظر آتا ہے اور بعض میں دلگیر سے بھی زیادہ گہرا ۔ ایسا کلام بھی ہے جو گایا جاتا ہے ۔ لوگ شوق سے سنتے ہیں ۔ مگر اس کے خالق کا پتہ نہیں لگتا۔ کہ وہ کون تھا ۔ ایسے اقتباس بھی آپ کو اس مضمون کے آخر میں ملیں گے ۔

دیہاتی ادب اور جدید رجحانات ایک ایسا وسیع مضمون ہے جس کے لئے بہت مہلت تلاش تجسس اور غور کے لئے ملنی چاہیئے تھی ، جو اتفاق سے اس سطور کے راقم کو میسر نہیں آسکی ہے تاہم مجھے بڑی خوشی اس بات پر ہے کہ میں کلام دلگیر سے آپ لوگوں کو روشناس کرا رہا ہوں جو قطعاً ایک انقلابی شاعر ہے ۔ اور جس نے اپنا کلام اس وقت طبع کرایا تھا ، جبکہ ہندی اور اردو شعراء گل و بلبل کے فرضی عشق اور مدبھری نینوں کو سراہ رہے تھے یا پیروں ، دیوی ، دیوتاؤں کے خوارق عادات معجزوں کے نظم کرنے اور فرضی سورماؤں کے جھوٹے قصے منظوم کرنے میں مصروف تھے ۔

کلام دلگیر کا جو مطبوعہ نسخہ مجھے ملا ہے ۔ وہ نامکمل اور منتشر ہے ۔ نہ شروع کے ورق ہیں اور نہ آخر کے ، بیچ میں سے بھی ورق جا بہ جا ندارد ہیں ۔

دلگیر کا عاشقانہ کلام بھی خالص دیہاتی رنگ لئے ہوئے ہے گو اس نے غزلیں لکھیں ہیں اور حمد و نعت سے بھی رسم کہن کی تقلید میں اُسے آراستہ کیا ہے مگر لکھا سب اپنے رنگ میں ہے اور اس میں کسی کا اتباع نہیں کیا ہے ۔ وہ اپنے حریف کو بے تکلف ایک ٹھیٹھ دیہاتی کی طرح گالی دیتا ہے ۔ مثلاً مجنوں کا اور اپنا مقابلہ کرتا ہے ۔

مجنوں مہارسی[1] کے اوڑ[2] کرے گا ۔ جنگلوں جنگلوں تاڑا[3] کا ڈھیا

سو بریاں[4] دلگیر عسک[5] ماہیں ٹانگ تلے اور شاڑا[6] کا ڈھیا

---

[1] برابری [2] نکال دیا ، بھگا دیا [3] دفعہ ، مرتبہ [4] عشق [5] سالا

پنڈتوں کی غیب دانی کو فریب اور قابل سرزنش قرار دیتا ہے۔

کبدے رے پانڈے سانچی سانچ　　ہمارے کرم کے ریکھا[1] بانچ[2]
بولا پانڈا سنو پدھان[3]　　کدھی نہ آوے سانچ نے آنچ
اب کے سیر[4] کرو من کھول　　بھر لو ناج سو کوٹھے پانچ
پانڈا[5] اچھلو کھا۔کھا ناج　　جابد ہرنا بھریں کلانچ
کہے دلمیر لو پانڈا جھوٹ　　سر پہ مارو جوتی پانچ

جنت کی حوروں پر اردو شعراء اور اپسراؤں پر ہندی شعراء نے بہت کچھ کہا۔ ان کا مذاق اڑایا ہے اور آرزوئے وصل بھی بیان کی ہے۔ مگر دیہاتی شاعر اس کے متعلق بالکل جداگانہ نظریہ پیش کرتا ہے۔

پہلے شعر میں وہ اپنی بیوی کی اس حرکت پر کہ وہ پرچھائیں دکھا کر غائب ہو جاتی ہے۔ اس کو کہتا ہے کہ کس "ساہو" کی یہ حور ہے۔ حور کا نام آتے ہی اس کا خیال اسے جنت کی حوروں کی طرف متوجہ کر دیتا ہے۔ جن کو وہ بہشت کی بھوال کہتا ہے۔ گویا بہشت ایک گاؤں ہے۔ اور جس طرح دیہاتی کہتے ہیں کہ "اری تو کس گاؤں کی بھوڑ یا ہے"؟ وہ انھیں اس اصول پر بہشت کی بھوئیں کہتا ہے۔ پھر یہ خیال کہ حوروں کی تقسیم تو قیامت کے بعد عمل میں آئے گی۔ آخر کچھ نہ کچھ بہشت میں وہ کرتی ہی ہوں گی۔ اور اپنا دل بہلاتی ہوں گی۔ وہ سمجھتا ہے کہ وہ ڈھول بجاتی اور رانجھا گاتی ہیں۔ یہ کہتا ہے کہ معلوم نہیں بات صحیح ہے یا جھوٹ۔ کہتے ہیں کہ اللہ میاں ان سے راضی ہیں اور حوریں ان کے عشق میں چور ہیں۔ پھر وہ اس ساری کہانی کو جھوٹ قرار دیتا ہے اور کہتا ہے کہ ہمارے دشمن د ملان لوگ ہمیں دھوکہ دیتے ہیں۔ مرد حور ہے اور عورت حور ہے۔ جن کے دم سے ساری کائنات رنگین ہے۔ اصل قطعہ اس طرح ہے:۔

---

[1] تحریر، [2] پڑھ [3] چودھری، سردار [4] کاشت [5] اس طرح۔

چھاتیں دیکھوں بھاجے دور | تو ساسوؔ کی کیسی حور
حور، نور، بہت کی بھاوٰں | نت مالک کے رہیں حجورؔ
رجھاگادیں، ڈھول بجاویں | ناچیں، کودیں کریں بھوّرؔ
صاحب ان سوں راجی کہئے | او وہ صاحب کے عشقؔ میں چور
یو جہانے بیری ملّاں سُلّاں | ہمیں بہکادیں کہہ کہہ حُور
حُورا مانسؔ حوروہے بیترؔ | جن کی دھرتی نورم نور

یا ملّاں کے دیہہ مائیں دے
دلمیرانت پا تر گھور

انسانوں کی معاشی اور اقتصادی اونچ نیچ جس کو زمانے نے قسمت اور تقدیر کا کرشمہ سمجھ رکھا ہے۔ شاعر کے لئے حیران کن ہے۔ کہ اگر یہ کرشمہ قدرت ہے تو اس میں آخر کیا مصلحت ہے

کیوں کرمن کی ریکھ نیاری | چیتر، بانجھ، پھوڑ جن ہاری
کو رمانی کو موتی بیکم | کو رمکا کی پیسن ہاری
ایکاں کے سر چیتر براجے | ایکاں کے سر جوتہ کاری
کوائے راجہ کوائے پرجا | کوائے داتا کوائے بھکاری
ایکاں کے گل موراں مالا | ایکاں کے پایاں بیڑی بھاری
ایک سہر کی چیتر کامنی | ایک گاؤں کی ٹھیٹھ گنواری
اک پہرے کمکھابؔ کا ستناؔ | بیٹے گھاگرہ ایک ادگھاریؔ
کوائے حاکم کوائے ٹھاکر | کوائے بوئے کھیت کیاری

---

لہ ساس، خوشدامن ۔ ٢ه حضور ٣ه فتور ٤ه عشق ٥ه مانس۔ مرد ٦ه عورت
٧ه جسم، بدن ٨ه کمخواب ٩ه پاجامہ ١٠ه برہنہ

جارشے ماں کوائے ٹپوا وڈھے — کیتن تاپ کے رین لساری
کنیں کھوائے مرگا چاول — کاہو لے نہ بھوسی ادھاری

مختلف مذاہب کے پرستاروں کی شیخی اور پرستش کا یہ انجام کہ "راہ خدا" میں بے وجہ روپیہ خلقت کا برباد ہوتا ہے اس طرح بیان کرتا ہے:۔

اپنے اپنے راگ گا دیں سبھی نباے — سننے وارا سنے ہے جو واکے من میں آئے
کے ہندو ، کے مسلمان[۱] کے ہوئے انگریج — سب کے سر بھروں ٹری نبے کھودی سہائے
ایک کہے رام جی - دوجا کہے کھدا[۲] — ہردوار کی پیٹریاں کوئی ڈبکی کھائے
ایک گیا تو جائے ہے ایک جا ہے اجمیر — ایک پوجے ہے پاتھرا اک گنگا جی نہائے
مندر میں بندر ہریں[۳] مکہ لوٹیں[۴] ٹھگ — صاحب تیری راہ میں پر جا گانٹھ کٹائے

بھوک کے دردناک نتائج اس طرح بیان کرتا ہے:۔

بھوک سوں ماتا ، جائی تج دے[۵] — بھوک سوں جائی مائی تج دے
بھوک سوں با ہنڑ[۶] تجے با ہنڑ کو — بھوک سوں بھائی ، بھائی تج دے
بھوکی کا من[۷] تجے کنتھ[۸] نے — بھوکا کھسم[۹] لگائی تج دے
بھوکے بھجن نہ ہوں صاحب کے — بھوکا نواج[۱۰] پڑھائی تج دے
بھوکا ہا ٹی[۱۱] رہے نہ راجی — بھوکا اوگاہ[۱۲] اوگاہی[۱۳] تج دے
بھوکا ہا فج[۱۴] کران[۱۵] بھول جائے — بھوکا ملاں کو بانگی[۱۶] تج دے
بھوکے بیٹ گرب[۱۷] نا ٹہرے — بھوکا گرب جنائی تج دے

---

[۱] مسلمان [۲] خدا [۳] لوٹیں - چوری کریں [۴] چھوڑدے [۵] بہن [۶] بیوی [۷] شوہر [۸] خصم [۹] نماز [۱۰] قاضی [۱۱] گواہ [۱۲] گواہی [۱۳] حافظ [۱۴] قرآن [۱۵] اذان [۱۶] حمل

بھوکا دکھیر نسیر گئے جوڑے          سیراں جوڑی جوڑاتی تج دے

کہتا ہے کہ لالچ نے ہر جگہ گھر کر لیا ہے اور لالچی لوگوں نے ملک اجاڑ کر اس میں لالچ کو بسا دیا ہے :-

سب کے منو سمایو لوب          سگ پر جانوں بھایو لوب
کے پھکر کے راج کنوار          چوڑہ سر کٹوایو لوب
لوب سے ڈوبے ساہوکار          مول سوں بیاج سوایو لوب
لوبی لوگ اُجاڑیں دیس          اوجڑ نگر بسایو لوب

کہتا ہے کہ حق اور صداقت رشوت سے شکست پا چکے ہیں :-

نہ کہیں ہم کدھی مروڑ کی ایک          اور سانچی کہیں کروڑ کی ایک
گھونس[۵۱] دیتی مکدمہ[۵۲] جیتیا۔          نیم[۵۳] کی لاکھ اور اکوڑ کی ایک

اس کے نزدیک روپیہ کیا قوت رکھتا ہے۔ اور وہ جو ایک کسان ہے اس سے کس قدر دور ہے :-

اوہ ہی دوکھ ٹریا ہے          اوہ ہی جیو جیویا ہے
ڈوبے اوہ ہی تریا ہے          اوہ ہی ناؤ کھویا ہے

باہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیا ہے

اوہی لائے من میں لاج          اوہی کھوائے بھوکا ناج
اوہی سنوارے سگڑے کاج          اوہی چھلنی اوہی چھاج

باہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیا ہے

---

۵۱ رشوت   ۵۲ مقدمہ   ۵۳ انصاف

بنا روپیوں چلے نہ گاڑی　　　بنا روپیوں اوٹپے داڑھی
بنا روپیوں بوڑے نہ سانڑھی[1]　　　بنا روپیوں سونکھیں ہاڑی[2]

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّا ہے

بنا روپیہ برچھی نہ بھالا　　　بنا روپیہ گورا نہ کالا
پیادھ[3] ونہ سوار رسالہ　　　کرچ، برچ نرُوار نہ بھالا

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّا ہے

یوہی روپیہ بُرا گلام　　　یوہی روپیہ مہا حرام
یوہی روپیہ کاڑھے کام　　　یوہی روپیہ مہا حرام

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام روپیا ہے

سب کا میت رُوپیّا ہی　　　سب کی ریت رُوپیّا ہی
سب کی پیت رُوپیّا ہی　　　سب کا گیت رُوپیا ہی

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّا ہے

یوہی روپیہ نیم دھرم ہی　　　یوہی روپیہ لاج سرم ہی
یوہی روپیہ تم اور ہم ہی　　　یوہی روپیہ رکھے کرم ہی

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّا ہے

---

[1] ربیع　[2] بُڈی　[3] پیادے

موہے روپیہ سپنے آئے    آنکھ کھولے تو چھولک جائے
سو سو ڈھب سوں من للچائے    کدھی جاگتوں ہاتھ نہ آئے

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّہ ہے

جو دَمڑی نے دئے رُوپیّا    اوہ ہے واکا دھرم کا بھیا
اوہ ہے واکا کنور کنھیا    اوہ ہے واکا کٹم[1] جو یا

با ہنٹر کوائے نہ بھیا ہے
سب کا رام رُوپیّا ہے

ہندوستانی کسان کی فلاکت کی تصویر کس انداز میں کھینچتا ہے ۔

پاؤں جوتی سر نا پاگ    ایسے ڈوبے ہمارے بھاگ
کے لاگے بھاگن میں سواد[2]    مکا کی روٹی چنے کا ساگ

شاعر ایک دردناک تصویر کھینچتا ہے ۔ بھوکے بچے گھر میں ماں سے لپٹ کر رو رہے ہیں۔ اور ڈیوڑھی پر شیخ جمال (ایک فقیر) اللہ کے نام پر بھیک مانگ رہا ہے ۔ خدا کے متعلق یہ یقین دلایا جاتا ہے کہ وہ ایسا سخی ہے کہ وہ چیونٹی کو بھی رزق دیتا ہے ۔ شاعر بے اختیار کہہ اٹھتا ہے۔

کن داتا نے بکسا[3] مال    مٹی کے ماہیں چون[4] نہ وال
چھورے روئیں مل کے نار    ڈیوڑھی مانگیں سیکھ جمال

کسان کی زندگی ختم نہیں ہوتی بس وہ جیت گئی ہے اور وہ ہار چکا ہے۔

سگڑی عمریا بیتی سو بیتی    ہم ہیں ہارے وہ ہے جیتی
جگ ماں آکے کے سکھ پایو    دھرتی جوتی کھیتی کھیتی

---

[1] خاندان زندہ کرنے والا [2] لطف، مزا [3] بخشا [4] آٹا

کواں چلائے باہن[۵۳] باہے　　　سدا لکھائی[۵۲] کوٹھی رہتی[۵۵]

جب تک فصل کی پیداوار اس کے دانت کے نیچے نہ آئے وہ اسے اپنی سمجھنے سے ڈرتا ہے:۔

ہاتھوں بڑھ کر آئی ایکھ　　　اب کے بھلی کمائی ایکھ

دنوں رکھاویں[۵۶] اپنا کھیت　　　راتوں ہڑپ[۵۷] پرائی ایکھ

کولھو گڑ گئے ایکھ کے ماہیں　　　گھر کوں ناہیں سمائی ایکھ

اودلمیر گنڈیری چونکھ

اب جان۔ رس پہ آئی ایکھ

ضلع میرٹھ کے رہنے والے حُسنو کی کنڈلیاں مشہور ہیں۔ لیکن ہمارے مضمون سے متعلق ہمیں صرف ایک کنڈلی ملی ہے۔ جس میں وہ کہتا ہے کہ ہم (کسانوں) سے تو فقیر اچھے ہیں:۔

کبھی تو اوڑھیں شال دوشالے کبھی جوگڈری چیرن کی

کبھی جو کھائیں باسی کوسی کبھی تو تھالی کھیرن کی

حُسنو کہے کھدا مرا جانے ہم سے مرج پھکیرں کی

گردھر جو غلطیاً برج کا رہنے والا ہے۔ اپنے کو کب رائے کے خطاب (شاہ شعراء) سے مخاطب کرتا ہے۔ اس میں یہ حسن ہے کہ رائے کے معنی بھاٹ کے ہیں اور وہ قوم سے بھاٹ ہے خلق خدا کے فائدے کے لئے گردھر اس طرح قربانی کی تلقین کرتا ہے:۔

پانی باڈھا ناؤ میں کہ گھر میں باڈھے دام

دونوں ہاتھ الیچئے[۵۸] یہی سیانا کام

یہی سیانا کام نام ہر کا لیجے

پرمارتھ کے کاج سیس اپنا دیجے۔

---

[۵۳] بنجر زمین کو نرم کرنا [۵۴] نظر آئی [۵۵] خالی [۵۶] نگرانی کریں [۵۷] چرائیں [۵۸] انڈیلنا، پھینکنا

کہیں گردھر کب رائے یہی مردن کی بانی
جان جائے تو جائے رہے آنکھوں کا پانی

گاؤں میں جو لوگ ذرا لنگواں[1] سا دوپٹہ باندھ کر اور سرکاری عہدے داروں سے میل بڑھا کر چودھری اور مقدم بن بیٹھتے ہیں اُن کے متعلق کہتا ہے:۔

سوہی[11] پگڑی باندھ کر ہوئے مقدم لوگ
ہوئے مقدم لوگ گلی میں راڑ[2] جمادیں     آپ نہیں جانیں اور رہے پے وکوف[3] بنادیں
کہیں گردھر کب رائے مرے نہ چوہی
گاؤں کو لگ گیا روگ باندھ کر پگڑی سوہی

جھونٹ بول کر کسانوں کو لوٹنے والے زمیندار کے گاؤں سے کہتا ہے کہ "کسانوں کو چلا جانا چاہیئے"۔

ٹھاکر تو جھوٹا بڑا جس کے من میں پاپ     رعیت تو بھوکن مرے چھپ کے جیمیں[4] آپ
چھپ کے جیمیں آپ بھید کہیں نہ چھوٹے     ایسا بے ایمان باہنہ دے رعیت لوٹے
کہے گردھر کب رائے انت کو ٹھے نہ لوٹھا
تج دیئو وہاں کا باس[5] جہاں کا ٹھاکر جھونٹا

مہاجن کی تول اور جھونک کی بے ایمانی اس طرح بیان کرتا ہے:۔

گھی میں سو گھی گھٹے، گھٹے دال میں دال     آٹا میں سو آٹا گھٹے میری تیری ہوگی راڑ
مری تری ہوگی راڑ ٹکہ نا دے سے
کہیں گردھر کب رائے ارے دنیا کے گنیہ[6]
سب جاتوں میں بد جات[7] تری ہے بیٹی چودنیا

---

[1] لنگواں [2] فساد [3] بے وقوف [4] کھانا کھانا [5] گاؤں، لباس
[6] تخمینہ یا اندازہ یا جانچ کرنے والا [7] ذات

# برف اور انسان کا مقابلہ

ابھی کچھ روز ہوئے یہ خبر ساری دنیا نے حیرت سے پڑھی کہ ایک روسی ہوا باز نے قطب شمالی پر سے اُڑ کر روس سے امریکہ کا سفر کیا۔ یہ خبر دراصل اس طویل کشاکش کی ایک منزل کا پتہ دیتی ہے جو تخلیق آدم سے لے کر آج تک انسان اور اس کے ماحول میں جاری ہے۔ یہ کشاکش کہیں بہت سخت ہے، کہیں ذرا نرم، مگر تاریخ انسانیت کا بڑا حصہ ہے اسی سے عبارت کبھی انسان اپنی زندگی قایم رکھنے کے لئے مظاہر فطرت سے لڑتا اور ان پر قابو پاتا ہے، کہیں محض اپنی قوت کی آزمائش کے لئے بلا افادی وجوہ کے اس مہم کو سر کرتا ہے۔ کہیں دریاؤں کے طوفانوں کی بلا خیزی کو زمین کی زرخیزی کا ذریعہ بناتا ہے، کہیں سر بفلک پہاڑوں کی چوٹیوں پر چڑھ کر اپنا علم وہاں نصب کرنا چاہتا ہے، کہیں اپنی ایجادوں سے زمین کی طنابیں کھینچ کر ربع مسکوں کو ایک شہر کی سی حیثیت دے دیتا ہے، پہاڑ کاٹتا ہے، سمندر پاٹتا ہے، تہ آب چلتا ہے، ہوا میں اُڑتا ہے۔ یہ سب اس لئے کہ اپنی زندگی کو ترقی دینے کے سامان کرے یا کائنات پر اپنی سرداری کے احساس کو قوی کرنے کے مواقع نکالے۔ اس جہاد میں انسانیت کے وہ گروہ پیش پیش رہتے ہیں جن میں ولولہ اور امنگ ہوتی ہے اور جو سمجھتے ہیں کہ وہ کچھ کر سکتے ہیں، دوسرے ہم جیسے ان کے کارناموں کی خبریں پڑھتے ہیں اور حیرت کرتے ہیں۔ آیئے آج اسی قسم کے ایک معرکہ کا حال سنائیں، شاید اس سے پڑھنے والوں میں بھی کچھ ولولہ پیدا ہو اور وہ انسانیت کے اس فرض کو بس دوسروں کے سر ڈال دینے پر قانع نہ رہیں، خود بھی کچھ ہاتھ پیر ہلائیں۔

انسان کو قدرت کا جو مظہر سب سے زیادہ تنگ کرتا ہے وہ سردی ہے اور برف۔ اس نے شمالی ملکوں کے باشندوں کی زندگی عذاب کرنا چاہی، مگر نتیجہ یہ نکلا کہ اس سے

مقابلہ کرتے کرتے وہ محنت کش اور سخت کوش ہو گئے۔ اور اس کے خلاف وہ وہ حملے کئے کہ اب یہ زچ ہے۔ شمالی ممالک کو اسی برف کی وجہ سے ایک بڑی دشواری یہ ہے کہ وہ دنیا کے دوسرے ملکوں تک جنوبی سمندروں ہی کے راستہ پہنچ سکتے ہیں۔ اس میں بڑا چکر پڑتا ہے اور بہت وقت لگتا ہے۔ اس لئے صدیوں سے ان ملکوں کے جہاز رانوں کے سامنے یہ مقصد رہا ہے کہ کسی طرح شمالی سمندریں سے ہو کر مشرقی ممالک تک پہنچ سکیں۔ امریکہ کی دریافت کے بعد سے تو برابر یہ مقصد سامنے رہا ہے کہ ایشیا تک اس شمالی راستہ سے پہنچا جائے۔ لیکن چونکہ یہ راستہ سال میں زیادہ مدت یخ بستہ رہتا ہے اس لئے اس کٹھن منزل کے طے کرنے میں بڑی دشواریوں کا سامنا رہا ہے۔ غالباً پہلی مرتبہ ایک انگریز سر ہیو ولوبی نے اس راستہ سے چین پہنچنے کی کوشش کی تھی۔ یہ ۲۰ مئی ۱۵۵۳ء کو لندن سے اپنے جہاز "ایڈورڈ بوناونچر" میں نکلے۔ لیکن مرمانسک کے قریب برف میں پھنس گئے اور ان کا جہاز، سازوسامان، سب تباہ ہوا اور انھوں نے خود بھی اس مہم میں اپنی جان ہاری۔

اس ناکامی نے ہمتیں پست کر دیں۔ اور مدت تک کسی نے پھر اس مہم کو سر کرنے کا خیال نہ کیا۔ مگر آدمی یونہی مستقل طور پر ہار مان لیا کرے تو ترقی کیسے کرے۔ کوئی ۳۲۶ سال بعد یعنی ۱۸۷۸ء میں سویڈن کے ایک جہاز راں، "نارڈنسکیولڈ" نامی نے یہ سفر کر ہی ڈالا۔ یہ گوٹیے بورگ سے اپنے جہاز "ویگا" میں روانہ ہوا اور ۱۲½ مہینہ میں آبنائے بیرنگ پہنچا۔ اس نے ایک مرتبہ راستہ میں اپنا جہاز برف میں جم جانے دیا اور پھر جب گرمی میں برف پگھلی تو آگے بڑھا۔ یہی طریقہ اس کے بعد کئی جہاز رانوں نے اختیار کیا، اور ایک سردی برف میں گذار گذار کر منزل مقصود کو پہنچے۔ ان میں سے کوئی بھی ایک گرم موسم میں پورا سفر طے نہ کر سکا، نہ وِٹ کتسکی، نہ ٹول، نہ نانسن، نہ اُمنڈ سن۔

۱۹۳۲ء میں پہلی مرتبہ ایک روسی برف شکن جہاز "سبریا کو" نے پروفیسر آٹو شمٹ کی کپتانی میں ارچنگلسک سے ولاڈی وسٹاک کا سفر ایک ہی موسم میں طے کیا۔ یہ ۲۸ جولائی کو چلے تھے

اور پہلی اکتوبر کو اپنی منزل پر پہنچ گئے۔ پھر ۱۹۳۴ء میں ولاڈی وسٹاک سے چل کر مغرب کی طرف مرمانسک تک کا سفر ۱۹۳۴ء میں ایک دوسرے برف شکن جہاز "لیوٹکے" نے ۴۰ دن میں پورا کیا۔

ان دونوں کامیاب سفروں کے بعد سے روس کے حوصلہ مند جہاز راں اس فکر میں ہیں کہ اس برفستانی سمندر میں آمد و رفت کا مستقل اور باضابطہ سلسلہ قایم کر دیں اور یوں مشرق سے تعلق کے باب میں قدرتی جغرافیہ کی "تصحیح" کر دیں۔ چنانچہ ۱۹۳۵ء میں ان کے دو جہازوں نے جو معمولی مال کے جہازوں سے بہت ہی کم مختلف تھے ایک ہی گرم موسم میں آمد و رفت کے دونوں سفر انجام بھی دیئے۔ ان کے ساتھ جو برف شکن جہاز تیار رکھے گئے تھے ان سے برائے نام ہی کام لینا پڑا۔ یہ چاروں جہاز خوب لدے ہوئے تھے، ہر ایک میں دو دو ہزار ٹن سے زیادہ وزن کا مال بھی تھا اور بہت سے مسافر بھی۔

اس راستہ کو مستقل بنانے کا کام ۱۹۳۲ء سے پروفسر اشمٹ اور پروفسر سمولیکو وچ کے زیر نگرانی انجام پا رہا ہے، پہلے یہ ایک کمیٹی کے افسر تھے اب ایک مستقل قومی وزارت ان کے سپرد ہے، جس کی نگرانی میں کوئی ۴۰ ہزار کلومیٹر لمبا شمالی ساحل ہے، اس کے قریب قریب کے تمام جزیرے ہیں اور مشرقی سائبیریا کا وہ تمام حصہ جو عرض البلد کے شمال میں ہے۔ یعنی ان ماہروں کے سپرد وہ سارا علاقہ ہے جو برف سے چھین کر انسان کو دلانا ہے۔ روسی حکومت نے ماہروں کو صرف وزارت کی خشک عزت ہی نہیں بخشی ہے بلکہ ان کے کام کی تکمیل کے لئے وسائل بھی دئے ہیں۔ ۱۹۳۶ء میں ان کو نصف ارب روبل خرچ کرنے کا اختیار دیا گیا تھا ؎

اس اہتمام اور اس صرف کثیر کی دو خاص وجہیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ روس کی بلا روک ٹوک رسائی کسی ایسے سمندر تک نہیں ہے جو عالمی تجارت کی شاہراہ ہو۔ روس دو سو سال سے اس کی فکر میں ہے، پر کوئی تدبیر راست نہیں پڑتی۔ اب اس نے اسی لئے اس صحرائے برف کو سر کرنے کی ٹھانی ہے۔ دوسری وجہ فوجی ضرورت ہے۔ یاد ہوگا کہ ۱۹۰۴ء کی روس و جاپان

والی جنگ میں روسی بیڑہ احتیاطاً نہر سویز میں سے نہیں گذرنا چاہتا تھا تو اسے سارے افریقہ کیا تقریباً ساری دنیا کا چکر کاٹ کر اپنے حریف کے مقابلہ کے لئے آنا پڑا تھا اگر یہ بیڑہ موقع جنگ پر جلد پہنچ سکتا تو کیا عجب ہے کہ جنگ کا رنگ ہی پلٹ جاتا۔ آج پھر روس و جاپان کے تعلقات کچھ بہت شگفتہ نہیں ہیں، کوئی ذرا سا واقعہ بھی ان میں ان بن کرا دینے کو بہت ہے۔ اور منچوریا پر عملاً قبضہ کرنے کے بعد سے تو روس کو بڑا ڈر یہ ہے کہ جاپان جب چاہے آسانی




سے ماسکو اور بحر الکاہل کے تعلق کو توڑ دے سکتا ہے۔ اس لئے مشرقی سائبیریا اور بحر الکاہل کے روسی ساحل کی حفاظت کے لئے یہ شمالی بحری راستہ بہت ہی کارآمد ثابت ہو سکتا ہے۔ اپنے بیڑے کو آسانی سے مشرق کی طرف بھیج سکنے ہی کی خاطر روسیوں نے ۳۱ء سے ۳۳ء تک کی دو سالہ شدید کوشش سے بالٹک اور بحر ابیض کو ملانے کے لئے ایک نہر تعمیر کی ہے۔ اس نہر کے لئے پہلے تو اُنھوں نے جھیل لڈوگا اور

